سلسلہ مطبوعات مکتبہ ابراہیمیہ

# مئے دو آتشہ

بار اول

(قیمت)

# فہرست

# ڈیڈیکیشن

## مجموعۂ ہذا

قدر شناس و سرپرست ارباب کمال سخنور بیعدیل و بیمثال الجامع حشمت و جاہ و جلال ہز اکسیلنسی راجۂ راجایان مہاراجہ سر کشن پرشاد بہادر یمین السلطنتہ کے ۔ سی ۔ ایس ۔ آئی ۔ جی ۔ سی ۔ آئی ۔ ای پیشکار و صدر اعظم باب حکومت سرکار عالی حضرت شاد مدظلہ العالی سرکار دام اقبالہ و ضاعف اجلالہ کے

نام نامی و اسم گرامی سے

بہ تعمیل وصیت جناب والد ماجد مرحوم و مغفور بہ کمال ادب معنون کیا جاتا ہے

دعا گوئے دولت

سید محمد علی بلگرامی

فرزند سید کاظم علی شوکت بلگرامی مرحوم و مغفور

# حالاتِ مترجم

نوشتہ

سید محمد علی بلگرامی۔ بی اے (آنرز) بی ٹی فرزند مترجم

حضرت والد ماجد سید کاظم علی صاحب شوکتؔ بلگرامی فرزند حاجی منشی سید علی حسن صاحب بلگرامی بتاریخ ۱۲ ماہ صیام ۱۲۹۳ھ بلدہ حیدرآباد میں پیدا ہوئے عربی کی تعلیم پہلے اپنے والد سے اور اس کے بعد حسام الاسلام عمدۃ العلماء بحر العلوم مولانا مولوی سید نثار حسین صاحب عظیم آبادی سے حاصل کی اور فارسی آغا مرزا اجواد طہرانی سے پڑھی۔ انگریزی کی تعلیم کے لئے مدرسہ اعزہ میں شریک ہوئے۔ میٹرک تک تعلیم پانے کے بعد یہ سلسلہ منقطع ہو گیا

ابتداء عمر سے شعر و سخن کا ذوق تھا اساتذہ کے اشعار بکثرت یاد تھے اور زمانہ طالب علمی میں طلباء سے نہایت بحثیں ہوا کرتی گھنٹوں یہ سلسلہ قائم رہتا لیکن اشعار کی آمد میں کمی نہ ہوتی حسب ضرورت شعر موزوں بھی کرلئے جاتے۔ اس خوف سے کہ یہ قبل از وقت مشغلہ شاعری والد کے ملال کا باعث نہ ہو مشق سخن ابتداءً مخفی طور پر ہوا کرتی اور گھر کے ایک دیرینہ

ملازم سے گوشۂ تنہائی میں داد سخن لیجاتی اور اس طرح پر یہ فطرتی ذوق پورا ہوا کرتا بالآخر طبیعت کے روزافزوں زور نے ذوق سخن کو پردۂ خفا سے عرصۂ ظہور میں لا نکالا اور قابل باپ نے ہنرمند بیٹے کی جودتِ طبع میں رکاوٹ پیدا کرنا مناسب نہ سمجھا۔ اب کیا تھا باقاعدہ مشق سخن جاری ہوئی اور غزلیں کہی جانے لگیں۔ ابتداً فصاحت لکھنوی خلف امانت لکھنوی سے اصلاح لی اس کے بعد حضرت امیر مینائی سے تلمذ اختیار کیا متقدمین میں میر و غالب کا اور متاخرین میں میر انیس کا کلام بیحد پسند تھا اور انہیں کا بیشتر مطالعہ فرماتے۔ غزل گوی کے علاوہ قصائد اور مسدس بھی کہے۔ پہلا مسدس اپنے استاد حضرت امیر مینائی کے انتقال پر کہا جس میں مادۂ تاریخ یوں نکالا ؎

ہاتفِ غم سال مینای بخواند  آن قدح بشکست و آن ساقی نماند

حضرت امیر مینائی کے انتقال کے بعد لائق استاد کے لائق شاگرد یعنی جانشین امیر مینائی مرحوم و مغفور نواب فصاحت جنگ بہادر جلیل مدظلہ اور خلف الصدق امیر مینائی مرحوم نواب اختر یار جنگ بہادر اختر مینائی سے جناب شوکت مرحوم سے روابط اس درجہ بڑھے کہ گویا ایک دوسرے کے عزیز تھے۔ ہمیشہ شعر و سخن کا چرچا رہا کرتا چنانچہ یہ ارتباط آخر تک باقی رہا۔

**مشاعروں کی شرکت** بلبل ہندوستان اُستاد شاہی نواب فصیح الملک داغ دہلوی کی تشریف آوری کے بعد حیدرآباد میں شعر و سخن کا خوب چرچا ہو گیا۔ مشاعرے پابندی سے ہونے لگے۔ حضرت امیر مینائی نے حیدرآباد آنے کے چند روز بعد ہی رحلت فرمائی۔ اب شاگردان امیر میں سے چند لوگ تھے جو حضرت داغ کے شاگردوں کے مقابل میں شریک مشاعرہ ہوتے اور غزلیں سنا کر داد سخن لیتے۔ اُن دنوں جناب شوکت کی مشق بھی زوروں پر تھی۔ شباب کا عالم۔ طبیعت میں زور۔ پوری محنت و فکر سے طرحی غزلیں کہتے اور اپنے استاد بھائیوں کا ساتھ دیتے۔ چنانچہ حضرت داغ نے اپنے ایک شعر کو — خدا جانے ہمیں کیا لکھ دیا ہے۔ زبان پکڑی ہمیں جاتی قلم کی قبل مشاعرہ عام کر دیا کہ قلم کا قافیہ اگر کوئی اس سے بہتر باندھ سکتا ہو تو باندھے۔ شاگردان امیر نے خوب خوب زور طبع دکھلایا اور نئے نئے ڈھنگ سے اس قافیہ کو باندھا لیکن حضرتِ داغ کے شعر کا مقابلہ نہ ہو سکا بالآخر کامیابی کا سہرا جناب شوکت ہی کے سر رہا۔ آپ نے ایک تو مطلع کہا اور دوسرے یہ کہ حمد میں کہا۔ حضرت داغ نے بے اختیار ہو کر داد دی سے

تیری توصیف جب ہم نے رقم کی    خوشی سے کھل گئیں باچھیں قلم کی

انہیں دنوں ظہیر دہلوی شاگرد استاد ذوق حیدرآباد تشریف لائے اُن کی آمد کی تقریب میں مشاعرہ منعقد ہوا۔ طرح خواجہ وزیر کی مشہور غزل۔ بیان ہو کر

"کارواں ہو کر" ہوئی جناب شوکت نے بھی غزل کہی آپ کے ایک شعر اور مقطع پر خوب داد ملی۔ ملاحظہ ہوے کہاں گے حضرت یوسف کدھر کے قافلے والے ؛؛ اسی رستہ سے گذرے ہیں ہزاروں کارواں ہو کر۔

قلم بھی واسطی ہے اور میں بھی واسطی شوکت ؛؛ قیامت ڈھائینگے محفل میں دونوں ہمزباں ہو کر۔ ایک اور شاعرے کی غزل کا مقطع یہ ہے ۔

کیوں نہ ہو شوکت امیر نکتہ داں کا فیض ہے     آسماں سے گرتی ہے باتیں زمیں اشعار کی

کلام شوکت | یہ بھی ایک اتفاق ہے کہ ترجمہ رباعیات عمر خیام جو جناب شوکت کی آخر عمر کا کلام ہے سب سے پہلے زیور طبع سے آراستہ ہو کر قدردانان سخن کے ہاتھوں میں پہنچ رہا ہے اس کا سبب یہ ہے کہ جناب شوکت نام و نمود کو ناپسند فرماتے تھے نہ تو خود آپ نے کبھی اپنا کلام کسی رسالہ کو بھیجا اور نہ دیوان کی طبع کا خیال فرمایا البتہ مولانا حسرت موہانی[1] کے اصرار سے بمجبوری کچھ غزلیں

[1] جناب شوکت نے بسلسلہ ملازمت ایک مدت تک علی گڈھ میں قیام فرمایا اور وہیں مولانا فضل الحسن صاحب حسرت موہانی سابق ایڈیٹر اردوے معلی و مولوی احسن اللہ خان صاحب ثاقب الہ آبادی مدیر قند پارسی سے ملاقات ہوئی اور ملاقات نے بہت جلد بے تکلفی کی صورت اختیار کرلی تقریباً روزانہ دن کا بیشتر حصہ یہ تینوں حضرات ایک ہی جگہ گزارتے تھے اور ہمیشہ شعر و شاعری کے چرچے رہا کرتے۔ کوئی مہینہ ایسا نہیں گزرتا کہ جس میں دو چار غزلیں نہ کہی ہوں اکثر ان کی اس دلچسپ صحبت کو یاد کرتے اور فرماتے کہ عجب پر لطف زندگی تھی چنانچہ حیدرآباد واپس آنے کے بعد جو غزل اردوے معلی میں بھیجی اس کے مطلع میں اپنے اس خیال کا اظہار یوں فرمایا ہے۔

ثاقب و حسرت سے حال درد فرقت کیا کہیں ؛ کیا گذرتی ہے ہمارے دل پہ شوکت کیا کہیں +

اُردوئے معلّیٰ میں بھیجیں ایک عرصہ کے بعد یہ سلسلہ بھی منقطع ہوگیا۔ یہی وجہ تھی کہ خاص احباب کے علاوہ بہت سے قدر دانان سخن کو اس کا موقع نہ مل سکا کہ کلامِ جناب شوکتؔ سے لطف اندوز ہو سکیں۔ کلیات شوکتؔ مرتب ہے جو انشاء اللہ تعالیٰ بہت جلد ارباب ادب کی خدمت میں پیش کیا جائے گا۔ یہ مختصر تمہید جناب شوکتؔ اور اُن کی شاعری سے ناظرین کا تعارف کرانے کے لئے حوالہ قلم کی گئی۔ مفصل حالات کلیات کے ہمراہ طبع ہوں گے۔

رنگ و نمونۂ کلام | یوں تو ابتدائے عمر کے کلام میں عشقیہ رنگ بھی ہے۔ لیکن جناب شوکتؔ کی طبیعت میں سوز و گداز زیادہ تھا۔ اسی لئے میرؔ اور انیسؔ کا کلام مطبوع خاطر تھا اور یہی رنگ انہوں نے خود بھی اختیار کیا چنانچہ فرماتے ہیں ؎

دل ہے شوکتؔ کا جو حسرت کدۂ بزم نشاط
کیفیت اس کے ہر ایک شعر میں فریاد کی ہے

اوائل عمر میں طویل ترکیب بند موسوم بہ صبح امیدؔ۔ شام غربتؔ اور گورِ غریباںؔ نظم فرمائے اُن سے طبیعت کا رنگ ظاہر ہوتا ہے۔ گردش زمانہ نے حسرت مند طبیعت کو بہت ہی جلد حرمان و یاس کا شکار کر دیا یعنی شباب کے ساتھ ہی سامان راحت و اطمینان بھی رخصت ہوئے اور عمر کا آخری حصہ انتہائی تفکرات میں بسر ہوا یہی وجہ تھی کہ آخر عمر کے کلام میں آلام و مصائب

کی داستان" "بے ثباتی دنیا و عیش دوروزہ کی ناپائداری" "بے وفائی ارباب زمانہ کی" "دل آزاری کا انجام اور دلشکنی سے حذر" "شکوۂ احباب" اور "منعم حقیقی پر توکل" کی جھلک نظر آنے لگی۔ نمونہ کلام ملاحظہ ہو

"آلام و مصائب کی داستان"

اے سوسن لب بستہ ای نرگس نور ستہ
کہدو کہیں دیکھے ہوں گر ہم سے جگر خستہ

کہدینا رہ عشق سلام اس سے ہمارا
اس راہ سے گذرے جو کوئی خاک بسر اور

بجز داغ تمنا کچھ نہ دیکھا ہم نے گلشن میں
بتاؤ ہمصفیرو تم نے کیا گلزار میں دیکھا

اُٹھائیں سختیاں دنیا میں اوروں کیلئے ہم نے
دل اپنا رنج کا خوگر ہوا راحت رساں ہو کر

مرثیہ تھا کہ داستاں دل کی
رو پڑے سن کے سب کھڑے بیٹھے

"بے ثباتی دنیا اور عیش دوروزہ کی ناپائداری"

بیٹھ جا فرش زمین پر خس و خاشاک نہ دیکھ
خاک ہونا ہے تجھے جانب افلاک نہ دیکھ

اے عندلیب باغ جہاں میں نہ دل لگا
ناپائدار رنگ ہے اے بے اعتبار گل

تمہید ہے خزاں کی یہ ہنگامۂ بہار
اچھا ہے میر انخل تمنا ہرا نہ ہو

وقف اوروں کیلئے سمجھے دوروزہ زندگی
آدمی ہستی سے اپنی باخبر اتنا تو ہو

اس کی خوشی کو دیکھ کے ہوتا ہے دل کو رنج
جس مست آرزو کو غم انتہا نہ ہو

"بے وفائی ارباب زمانہ"

تلاش مہر و وفا ہے ہمیں زمانے میں
چلے ہیں ڈھونڈنے عنقا کو آشیانے میں

دنیا کا رنگ دیکھ کے کہتا ہے دل یہی
نام وفا زبان سے نہ لوں میں جو بس چلے

نہیں ہے صفحۂ ہستی پہ اب باقی نشاں اسکا
وفا کا نام دیکھا ہے پرانی داستانوں میں

عمر بھر موردِ جفا ہی رہے
ہم کو رسم وفا نہ آئی راس

وفا کا نام جو سنتے ہو آج کل شوکتؔ
وہ ایک رسم تھی اگلے زمانہ والوں میں

"دل آزاری کا انجام اور دلشکنی سے حذر"

نہ چھالے رہروانِ عشق کے پھوٹے ہو دیکھو
بتو آنکھیں خدا اگر دے تو دل ٹوٹے ہوئے دیکھو

اسیرانِ قفس کی آہ نے کیا گل کھلائے ہیں
ذرا صحنِ چمن میں پھول یہ ٹوٹے ہوئے دیکھو

دور تک جاتا ہے او سفاک تیرے صدا
انسے ڈرو جو خوف سے کرتے نہیں فریاد بھی

دیکھو ہنسی میں بھی نہ کسی کو برا کہو
شکوہ کرو اگر تو محبت کی راہ سے

خوش ہوتے ہو کیا دیکھ کے رنجور کسی کو
تقدیر نہ کردے کبھی مجبور کسی کو

"شکوۂ احباب"

آشنا ہی اس زمانہ کے نہیں نا آشنا
بلکہ اب بیگانۂ تاثیر ہے فریاد بھی

رہیں گی چرخ کی بے مہریاں نصیب عدو
ہمیں کرینگے ہمارے ہی مہرباں برباد

ہے مقدر سے شکایت نہ گلہ دشمن سے
دوست ہنستے ہیں میرے رونے پہ رونا ہے یہی

بیزار اہل درد سے او بے وفا ہو
ہم آپ زندگی سے خفا ہیں خفا نہ ہو

امتحان دوستوں کا کر لیں گے
اپنا دشمن اگر زمانہ ہوا

"منعم حقیقی پر توکل"

میں اول سے سمجھتا ہوں کہ بالآخر ہے تو میرا
بڑھاپے منہ چھپا کر اور جوش آرزو میرا

فقیر عشق کو کیا چاہیئے وہ اور کیا مانگے
زمین و آسماں قبضہ میں تیرے اور تو میرا

کریم میں تیری رحمت سے ناامید نہیں
کئے کی شرم تھی اندیشۂ مآل نہ تھا

خدا سے لو لگا زیر قدم منزل سمجھ اپنی
یہ دو باتیں سنیں ہم نے زبان شمع مدفن سے

تیری ہی جستجو میں چلے جو نفس چلے
مٹ جائے دل وہ جسمیں ہوائے ہوس چلے

ترجمہ رباعیات عمر خیام

رباعیات عمر خیام کا ترجمہ ایک فرمایش کی تکمیل تھی۔ اس کی ابتدا یوں ہوئی کہ جناب شوکت نے مذمت شراب میں چند رباعیاں کہیں چونکہ مولوی علی حیدر صاحب علامہ نظم طباطبائی المخاطب بہ نواب حیدر یار جنگ بہادر کی ایک مستقل مثنوی متعلق مذمت شراب طبع ہو کر مقبول خاص و عام ہو چکی تھی اس لئے بعض احباب نے جناب شوکت کو مشورہ دیا کہ کہے ہوے مضمون کو دہرانا بیکار ہے بجائے اس کے رباعیات عمر خیام کا ترجمہ اردو رباعی میں جو ابھی تک نہیں ہوا ہے ہو جائے تو مناسب ہے احباب کے اصرار نے اس کام کی ہمت بندھوائی ورنہ آخر عمر میں افکار کی زیادتی اور سلسلۂ علالت کی شدت سے فکر سخن کی تاب نہ رہی تھی۔

ترجمہ کا طریقہ یہ تھا کہ رباعیات پڑھی جائیں اور جو رباعی اپنے خاص

رنگ کی سمجھی جاتی یا کسی باعث مطبوع خاطر ہوتی اس کا مضمون مناسب الفاظ میں ادا کیا جاتا۔ لفظی ترجمہ کی پابندی پر مطلق توجہ نہ تھی ادائے خیال کا جو بہترین اسلوب سمجھتے اختیار کرتے اور زیادہ تر یہ کوشش ہوتی کہ لطف سخن ہاتھ سے نہ جائے (اس کی تصریح جناب شوکت نے اپنے مختصر دیباچہ میں بھی فرمائی ہے جو شامل مجموعہ ہذا ہے) تقریباً تمام رباعیات کے ترجمہ میں اصل رباعی کا مضمون قائم رکھا ہے۔ البتہ ترتیب میں تقدیم و تاخیر سے کہیں کہیں فرق بھی نظر آئے گا۔ لیکن صرف اتنا ہی ہے کہ اصل رباعی کے مضمون کے علاوہ اپنی طرف سے اضافہ کیا ہے۔ جس سے حسن بیان میں بھی اضافہ ہو گیا ہے۔ ترجمہ کو بغور دیکھنے سے معلوم ہوتا ہے کہ جناب شوکت نے نہ صرف خیام کے الفاظ کو پیش نظر رکھا ہے بلکہ اس کے نفس مضمون کو لیکر اس انداز سے اردو کے قالب میں ڈھالا ہے کہ ترجمہ میں جان آگئی ہے اور پڑھنے والے کو اصل کا لطف آتا ہے افسوس کہ یہ فرمایش بعد از وقت ہوئی اور سلسلۂ علالت نے کچھ ایسی طوالت اختیار کی کہ یہ شوق ناتمام رہا بقول مترجم "فکر معاش نے فکر سخن کے قابل نہ رکھا اور یہ دفتر ناتمام رہا"

مے دو آتشہ | تاج الکلام و خمخانۂ خیام

جناب شوکت کا ناتمام ترجمہ ابھی مسودہ ہی کی صورت میں تھا کہ رباعیات عمر خیام کے دو اردو ترجمہ طبع ہو کر شائع ہو گئے۔ پہلا ترجمہ مولوی لائق حسین صاحب

قوی امروہوی کا ہے جو جناب شوکت کے انتقال کے تین ماہ بعد اپریل ۱۹۲۴ء
میں شاہجہانی پریس دہلی سے شائع ہوا۔ قوی صاحب نے ۴۴۷ رباعیات
کا منظوم ترجمہ فرمایا ہے لیکن اس کی پابندی نہیں کی کہ رباعی کا ترجمہ رباعی
ہی میں ہو۔ البتہ افسر الشعراء آغا شاعر قزلباش دہلوی نے اس کا لحاظ رکھا ہے
یہ ترجمہ جناب شوکت کے انتقال کے تین سال بعد ۱۹۲۷ء میں شایع ہوا۔
افسر الشعرا صاحب نے ۲۰۰ رباعیات کو انتخاب کرکے اردو رباعیات
میں ترجمہ فرمایا ہے اور اس کی کوشش کی ہے کہ ترجمہ بامحاورہ بھی ہو اور
لطف شاعری بھی قائم رہے چنانچہ وہ ترجمہ کی خصوصیات کے ضمن میں لکھتے
ہیں "میرے خیال میں اس ترجمہ کو وہی احباب چٹخارے لیکر پڑھ سکتے
ہیں جو فارسی زبان اور اردوئے معلیٰ دونوں پر عبور کامل رکھتے ہیں۔۔۔
یہ بھی واضح رہے کہ یہ لفظی ترجمہ نہیں مکھی پر مکھی مارنا مجھے نہیں آتا" دیباچہ
خمخانۂ خیام صفحہ ۹۔

افسر الشعرا صاحب کو اپنے دعوؤں میں کس حد تک کامیابی ہوئی ہے
اس کا اندازہ ناظرین خمخانۂ خیام کو ہوگا۔ یہاں صرف یہ بتلا دینا مقصود
ہے کہ جناب شوکت کے ترجمہ کی خصوصیات بھی جیسا کہ عرض کیا جاچکا ہے
ان کی خصوصیات سے ملتی جلتی ہیں۔ تقریباً دونوں نے ایک ہی طرح کی
پابندیوں کا لحاظ رکھا ہے۔ میدان سخن ایک ہی ہے اور منزل مقصود واحد۔ اب رہا یہ

لطف زبان کو قائم رکھ کر لفظی ترجمہ نہیں بلکہ ادائے مضمون میں کس کو زیادہ کامیابی ہوئی ہے۔ ناظرین کے ذوق طبع اور نکتہ شناسی پر اس کا فیصلہ موقوف ہے تقریباً (۲۵) رباعیات ایسی ہیں جن کا ترجمہ دونوں صاحبان کمال نے کیا ہے ان کا ایک نمبری جدول بطور ضمیمہ اس مجموعہ میں شامل ہے تاکہ صاحبان ذوق کو مقابلہ میں سہولت ہو یہاں بطور نمونہ صرف پانچ رباعیات مع ترجمہ پیش ہیں۔

(۱)

| | |
|---|---|
| بابط می گفت ماہیئے در تب و تاب | باشد کہ بجوئے رفتہ باز آید آب |
| بط گفت چو من و تو گشتیم کباب | دنیا پس مرگ ما چہ دریا چہ سراب |

خیام

| | |
|---|---|
| ایک مچھلی نے بط سے کہا ہو کر بے تاب | شاید کہ یہ ندی ہو دوبارہ پر آب |
| بط بولی دوانی ہوئے ہم تم جو کباب | یکساں ہے ہمیں کچھ بھی ہو دریا کہ سراب |

افسر الشعرا

| | |
|---|---|
| بط سے کہتی تھی ماہئی سینہ کباب | کیا ہو جو نئے سے اُبل آئے آب |
| بط نے جلکر کہا جب ہم نہ رہے | ہے ایک ہمارے بعد دریا و سراب |

شوکت

(۲)

| | |
|---|---|
| ای چرخ فلک خرابی از کینہ تست | بیدادگری عادت دیرینہ تست |
| اے خاک اگر سینہ تو بشگافند | بس گوہر قیمتی کہ در سینہ تست |

خیام

یہ ظلم و ستم چرخ ترا کینہ ہے
بیداد گری عادتِ دیرینہ ہے
اے خاک ترا قلب اگر چاک کریں
لبریز جواہر سے ترا سینہ ہے

افسر الشعرا

پامال ہے اے فلک زمانہ تیرا
قبروں پہ کھچا ہے شامیانہ تیرا
اے خاک یہ لخت دل ہیں اور اشک یتیم
یاقوت و گہر نہیں خزانہ تیرا

(۳)

شوکت

در فصل بہار بابت حور سرشت
یک کوزۂ مے اگر بود بر لب کشت
ہر چند بہ نزد عالم بد باشد این
از سگ بترم اگر کنم یاد بہشت

خیام

ہو موسم گل اور بت حور سرشت
بھر بھر کے مجھے جام پلائے سر کشت
پھر چاہے کسی کو بھی میری بات نہ بھائے
میں کتے سے بدتر ہوں جو لوں نام بہشت

افسر الشعرا

ہو جوش بہار آبشار و لب کشت
جام مئی و دست ساقی حور سرشت
اُس دور نشاط و بیخودی میں شوکت
دوزخ ہو نصیب یاد آئے جو بہشت

(۴)

شوکت

من بندۂ عاصیم رضائی تو کجاست
تاریک دلم نور و صفائی تو کجاست
ما را تو بہشت اگر بہ طاعت بخشی
این مزد بود لطف و عطائی تو کجاست

خیام

پاپی سہی پر تیری رضا ہے وہ کہاں
تاریک ہے دل نورِ صفا ہے وہ کہاں
گر مجھ کو بہشت بندگی سے بخشا
اجرت ہوئی یہ لطف و عطا ہے وہ کہاں

افسر الشعراء

ہوں غرق گناہ جوشِ غفراں ہے کہاں
ہے قلب سیاہ نورِ ایماں ہے کہاں
فردوس ہے گر فقط عبادت کا عوض
اے بارِ الٰہ تیرا احساں ہے کہاں

شوکت

(۵)

گویند مرا چو سور با حور خوش است
من می گویم کہ آب انگور خوش است
این نقد بگیر و دست ازان نسیہ بدار
کآواز دہل شنیدن از دور خوش است

خیام

کہتے ہیں سب کہ حور با سور ہے خوب
میں کہتا ہوں افشردۂ انگور ہے خوب
یہ نقد سنبھال قرض کی توقع چھوڑ
ڈنکے کی صدا سہانی پر دور ہے خوب

افسر الشعراء

زاہد دیوانے خلد اور حور کے ہیں
عاشق میخوار آب انگور کے ہیں
بے جام شراب بول واعظ کے نہ سن
چھوڑ ان کا خیال ڈھول یہ دور کے ہیں

شوکت

ترجمہ رباعیات خیام کا سلسلہ شروع ہوئے ابھی زیادہ عرصہ نہ ہوا تھا اور دو میئے "دو آتشہ" کے ابھی ۲ ۳ جام بھرنے پائے تھے

کہ جناب شوکت کا ساغرِ زندگی لبریز ہو گیا۔ بغرض علاج دمہ کلکتہ تشریف لیگئے اور وہیں بتاریخ ۱۳ رجمادی الثانی سنہ ۱۳۴۲ھ داعی اجل کو لبیک کہا اور مٹیا برج میں پیوند خاک ہوے۔ بقول خود

مٹ گیا کون غریب الوطنی میں شوکت
بیکسی گورِ غریباں سے عیاں ہوتی ہے

## حالات نوشتۂ مصنف عالیجناب مولوی علی حیدر صاحب نواب حیدر یار جنگ بہادر علامہ نظم طباطبائی مد ظلہ

بسم اللہ ولہ الحمد

عمر خیام مشاہیر فلاسفہ اسلام میں حکیم فیلسوف اور مہندس صاحب زیچ ہے۔ افعال عباد میں جبر کا قائل یا اسی مذہب کی طرف مائل ہے صوفیہ کرام کے کسی سلسلہ میں اس کا شمار نہیں لیکن مسئلہ جبر میں اصرار اور معاد جسمانی کے انکار میں یہ بھی اسی طبقہ عالیہ کا ہم نوا ہے۔ اور یہی سبب ہوا کہ یورپ کے اکثر افراد جو قید مذاہب سے آزاد ہیں اسکے کلام کے شیفتہ و وارفتہ ہو گئے ہیں وہ جانتے ہیں کہ خیام شمشیر برہنہ ہے صداقت میں لگی لپٹی نہیں رکھتا۔ یورپ کے نامور شعرا بھی اس آزادہ روی کے ساتھ قید مذہب سے باہر نہ ہو سکے۔ اس کی رباعیات کا بڑا موضوع یہ ہے کہ "انسان خاک میں

ملنے والا ہی یہ غریب قابل رحم ہے اسے دنیا میں پھر نہیں آنا ہی لذات دنیا میں سے جس نعمت پر دست رس ہو اوس سے باز نہ رہی اور بس مغتنم سمجھو۔ دنیا سے ترسا ہوا نہ جائے اس ایک مضمون کو کتنے اسلوبوں سے شاعر نے بیان کیا ہی۔ ایک سے ایک بڑھ کر۔ ایک سے ایک بہت بلاغتہ اسی کا نام ہے کہ معنی مقصود کو متعدد اسلوبوں سے بیان کرکے دکھا دے کہ دیکھو مطلب کو اس طرح واضح یا واضح تر کر دیتے ہیں مطلب شعر ایک نازنین ہی کبھی اس نے جھلک دکھا دی کبھی آواز سنا دی کبھی آغوش میں چلی آئی۔ شاہد معنی کے یہ سب جلوے دل کش و دلفریب ہیں۔ اس لحاظ سے خیام کا کلام منتہائے درجہ بلاغت کو پہنچا ہوا ہی۔ یہ فارسی عربی دونوں زبانوں میں اپنے ہی رنگ کے شعر کہتا تھا۔

خیام کے سال ولادت و وفات کا پتہ لگانے میں مولوی اکرام اللہ صاحب صدیقی نے بہت کاوش کی ہے ان کی تحقیق کے موجب اگر سنہ ۱۰۹ھ سنہ ولادت اور سنہ ۵۲۷ھ وفات سمجھ لیا جاوے تو خیام کی عمر ایک سو اٹھارہ یا سترہ برس کی نکلتی ہے گو یہ بات محالات میں سے نہیں لیکن مستبعد ضرور ہے اس میں شک نہیں کہ اسکا زمانہ انہیں دونوں سنوں کے درمیان کا ہے۔ نیشاپور کو اسکے مولد و مدفن ہونیکا فخر ہے۔ الپ ارسلان و ملک شاہ سنجر سے سلاطین اسکا اعزاز

واحترام کرتے تھے۔ امام غزالی کا معاصر ہی۔ تجرد و عزلت میں اُس نے عمر بسر کی کبھی ملکی خدمتوں کو قبول نہیں کیا۔

سید کاظم علی شوکت بلگرامی مرحوم نے اس کی رباعیوں کا ترجمہ قابل ستایش کیا ہے۔

علی حیدر طباطبائی

# دیباچہ

بسم اللہ ولہ الحمد

ایک زبان کا ترجمہ دوسری زبان میں اور پھر نظم کا نظم میں اسقدر مشکل ہے کہ سوا قادر الکلام صاحب زبان کے دوسرا اُس پر قلم نہیں اٹھا سکتا اور وہ بھی اپنے قلم سے صرف اس قدر کام لے سکتا ہے کہ ایک سدا بہار گلاب کی صحیح تصویر صفحہ قرطاس پر کھینچ دے لیکن اس میں قدرت کا اصلی رنگ بھرنا اور اس روح پرور خوشبو کا پیدا کرنا جو مشام جان کو تازہ کردے صرف اُسی مصور فطرت کا کام ہے جو روح القدس کا حقیقی شاگرد یعنی پیدائشی شاعر ہو۔ مجھ سے جب ترجمہ رباعیاتِ عمر خیام کی فرمائش کی گئی تو امید نہ تھی کہ میں اس مئے مردافگن کا حریف بن سکونگا، لیکن کوشش کرنے سے معلوم ہوا کہ ؎

ہنوز آن ابر رحمت درفشانست

خم و خمخانہ با مہر و نشانست

صرف ایک ہفتہ کی کوشش میں پچیس تیس رباعیوں کا ترجمہ کر لیا اگر زمانہ

مہلت دیتا تو اسی طرح یہ کام پورا ہو جاتا لیکن فکر معاش نے فکر سخن کے قابل نہ رکھا اور یہ دفتر ناتمام رہا اگر آیندہ خدا نے فضل کیا اور وقت ملا تو میں خود اس ترجمہ کو پورا کرونگا ورنہ یہ نمونہ دوسرے ہم مشربوں کو جوش دلائیگا۔ بڑا خیال رکھا ہے کہ نفس مضمون ہاتھ سے نہ جائے اور تاثیر کلام بھی باقی رہے۔ اب رہا لفظی اختلاف یا انداز بیان کا جداگانہ پیرایہ اس سے اصلیت میں کوئی فرق نہیں آتا جام بلور کسی صورت کا ہو شراب اپنا رنگ ضرور دکھائیگی۔ ظروف کے بدلنے سے آتش سیال کی تاثیر نہیں بدل سکتی۔ جہاں اصل و ترجمہ میں اختلاف ہے وہاں وجہ اختلاف بھی موجود ہے مثلاً رباعی نمبر (۱۰) میں خیام کا یہ دعوی کہ۔ صد کعبہ آب و گل بیکدل نہ رسد۔ دلیل کا محتاج تھا۔ یا رباعی نمبر (۱۳) میں ابتدائی اور انتہائی حالت دکھائی گئی تھی اور عروج کا زمانہ نظر انداز ہو گیا تھا اسی طرح ہر جگہ غور کرنے سے نکتہ شناسوں پر کوئی نہ کوئی نکتۂ پنہاں ظاہر ہوگا۔ خواہ وہ لطف زبان سے متعلق ہو یا خوبی مضمون سے۔ مختصر یہ کہ اختلاف عجز طبیعت کیوجہ سے نہیں بلکہ واقعہ یہ ہے کہ ایک شاعر سے اس کی امید رکھنا کہ وہ دوسرے کے تخیلات کا پابند رہے اس پر ظلم کرنا ہے میں اپنے اس قول کی تائید میں مسٹر ویفیلڈ کے دو فقرے ذیل میں نقل کرتا ہوں جس سے میرے خیال کی زیادہ توضیح ہوگی وھو ھذا

# ترجمۂ عبارت وینفیلڈ

"اگر مترجم پیام کو حرف لفظ بلفظ اپنے سامعین کی زبان میں بیان کردے اور اجنبی زبان کے فقروں محاوروں اور ترکیبوں کو تغیر نہ دے تو اس لفظی ترجمہ میں کوشش کا نتیجہ یہ ہوگا کہ وہ پیام سامعین کے سمجھنے کے قابل نہ رہیگا۔

فٹزجرلڈ خلقی شاعر تھا اوس نے رباعیات عمر خیام کے ترجمہ میں آزادی تغیر الفاظ وغیرہ سے کام لیا ہے جو نتیجے یعنی رباعیات کے ترجمہ کے لطف کو دیکھکر قابل اعتراض نہیں معلوم ہوتا"۔

آخر میں مجھے اسکا افسوس ہے کہ جس طرح مسٹر براؤن فارسی کے مستند عالم ہیں ایسا کوئی اردو کا ماہر فن زباندان انگریزوں میں نہیں جو میرے ترجمہ کی داد دے۔ اگرچہ ہماری مردہ قوم ہی میں ایسے بزرگ ابھی زندہ ہیں جن کی اردو فارسی اور انگریزی کا اہل زبان لوہا مانے ہوئے ہیں مگر ان نقادان فن کا مجھ سے گدائے متنکبر و گوشہ نشین کیطرف متوجہ ہونا اور اس ترجمہ کو بنظر تنقید دیکھنا ایسا مشکل مضمون ہے جسکا بیان میرے لئے تو ترجمہ رباعیات عمر خیام سے زیادہ دشوار ہے ؎

غمگیں ہو تو سوز نفس سرد کو سمجھے ہ جس دل میں نہو درد وہ کیا درد کو سمجھے

سید کاظم علی شوکت بلگرامی

## مہاراجہ سر کشن پرشاد بہادر یمین السلطنت حضرت شاد کے سی۔ ایس آئی۔ جی۔ سی۔ آئی۔ ای۔ پیشکار و صدر اعظم باب حکومت

# مئے دو آتشہ

## یعنی

### اُردو ترجمہ منظوم رباعیات حکیم عمر خیام نیشاپوری

وہ گلدستہ معنی جس کی تکمیل و اشاعت کی نواب عماد الملک بہادر کے ایسے عالی دماغ اور مستند عالم آرزو کریں۔ جس کی توصیف میں صدر یار جنگ مولانا شروانی سا نازک خیال و نکتہ شناس رطب اللسان ہو کسی مزید تعریف کا محتاج نہیں۔ میں حضرت شوکت کو ایک مدت سے جانتا اور ان کی طباعی اور معجز طرازی کو مانتا ہوں لیکن اس ترجمہ سے انکی قادر الکلامی کا جیسا ثبوت مجھے ملا ہے اس سے پہلے نہ ملا تھا۔ اکثر احباب بلحاظ فضل تقدیم پچھلوں کو اگلوں پر ترجیح دینے کو خلاف پاس ادب سمجھتے ہیں۔ لیکن میرے نزدیک یہ بات عقل سے دور ہے کہ محض قدامت پرستی کے خیال سے

انصاف کا خون کیا جائے۔ خیام دنیا کا مانا ہوا حکیم ہے۔ شوکت کو وہ مرتبہ حاصل نہیں مگر جو لالہ زار سخن اسوقت پیش نظر ہے اسکے آگے نیشاپوری گلاب کا رنگ پھیکا معلوم ہوتا ہے۔ کون ناحق شناس اس ترجمے کو ترجمہ کہیگا واقعہ یہ ہے کہ شوکت کے زور قلم نے خیام سے میدان سخن چھین لیا ہے، جس کی وجہ سے اہل نظر کی نظر میں اس تالیف نے تصنیف کا مرتبہ حاصل کیا ہے اس نکتہ کو سمجھنا ہو تو مولانا شروانی کی تقریظ کو دیکھو۔ انکی منصفانہ موشگافی نے اس گتھی کو خوب سلجھایا ہے یا ذیل کی رباعی پر نظر انصاف سے غور کرو جو میرے دعوے کی روشن دلیل ہے۔ حکیم خیام فرماتے ہیں کہ رباعی

پیش از من و تو لیل و نہاری بوداست     گردندہ فلک زبہر کاری بوداست
زنہار قدم بخاک آہستہ نہی     کان مردمک چشم نگاری بوداست

اللہ اللہ یہ شاعری ہے یا ساحری۔ یہ نیرنگ طبیعت ہے یا خدا کی قدرت۔ خیر یہ عبرت و حسرت کی تصویر تو دیکھ چکے۔ اب ذرا دل شکستہ شوکت کی فریاد بھی سن لو۔ وہ کہتے ہیں۔ رباعی

پہلے بھی یہ رنگ چرخ مینا ہونگے     پہلے بھی دور دار دنیا ہونگے
یہ مردمک چشم تمنا ہونگے     اس خاک کے ذرو نپہ قدم دیکھکے رکھ

بندش کی چستی دونوں رباعیوں کی یکساں ہے۔ لفظوں کی دلآویزی "نقاش نقش ثانی بہتر کشد زاول" کی تفسیر ہے۔ کیونکہ حسرت کا رنگ جیسا

دوسری تصویر سے نکلتا ہے پہلے سے نہیں ظاہر ہوتا۔ اب ہیں معنوی خوبیاں ان میں ذیل کی باریکیاں قابل غور ہیں۔

خیام نے صرف گذشتہ دنوں اور راتوں کو یاد کیا ہے لیکن شوکت نے زمانے کے تمام گذرے ہوئے انقلابات کو پیش نظر رکھا ہے اور تفرقہ پرداز فلک کی نیرنگیوں پر خون دل بہایا ہے۔ آخر میں خیام خاک کو مردمک چشم نگار بتاتا ہے۔ لیکن خاک کو مردمک سے کوئی تشبیہ نہیں بخلاف اس کے شوکت کو خاک کے ذرے آنکھ کی پتلی نظر آتے ہیں جو تشبیہ تام ہے علاوہ اس مشابہت کے ایک قیامت کا اشارہ یہ ہے کہ جو خفتگان عدم کرۂ خاکی پر حکومت کرتے تھے آج خود خاک کے ذرے بنے پڑے ہیں۔ اب مردمک کے متعلق ایک نکتہ اور سمجھنے کے قابل ہے وہ یہ کہ خیام خاک کو معشوق کی آنکھ کی پتلی کہتا ہے۔ اور شوکت چشم عاشق مشتاق کی پتلی۔ دیکھنے میں پہلی ہی صورت اچھی معلوم ہوتی ہے لیکن یہ تو دیکھو کہ نگاہ عبرت کیا کہتی ہے معشوق کی آنکھ وہ ظالم آنکھ ہے جسکو عاشق کش کہتے ہیں اس کی ایک گردش ہزاروں کو سرگرداں وخانہ برباد کردیتی ہے۔ پھر وہ پامال کیوں نہو۔ اصولاً ظالم کو ظلم کا عوض ملنا چاہئے۔ مگر عاشق کی حرمان نصیب آنکھ جو تمام عمر پامال راہ شوق رہی اس سلوک کی مستحق نہیں کہ خاک میں ملنے کے بعد بھی روندی جائے۔ المختصر اس مختصر تبصرہ سے

ارباب بصیرت پر واضح ہو گا کہ میں نے بہت غور کے بعد "مئے دو آتشہ"
کو جوہر روح مانا ہے۔ ملک اور اہل ملک کا فرض ہو کہ مصنف کی اس
جانکاہی کی قدر کریں اور اپنے اس بادشاہ جمجاہ عالم پناہ سلطان العلوم
نواب میر عثمان علیخان بہادر آصف سابع خلد اللہ ملکہ وسلطنتہ کو حق
میں دست بدعا رہیں جس کی شعاع توجہ سے آسمان علم وادب پر ایسے
ایسے درخشندہ آفتاب طالع ہوئے جن کی روشنی مغرب کو مشرق کا
تماشائی بنادے تو کوئی تعجب نہیں کاش یہ رباعیاں اسی شان سے
چھپیں جس شان سے فٹز جرلڈ کی ترجمہ رباعیان باتصویر شائع ہوئی ہیں

فقیر کشن پرشاد یمین السلطنتہ

۱۳ ربیع الاول سنہ ۱۳۴۲ھ

## بزرگ قوم نواب عماد الملک بہادر از بل مولوی سید حسین صاحب بلگرامی

سید کاظم علی صاحب شوکت بلگرامی نے چند رباعیات عمر خیام کا
اردو میں ترجمہ کیا ہے اور قابل قدر ترجمہ کیا ہے۔ لطف یہ ہو رباعی کا
ترجمہ رباعی میں کیا ہے ایک زبان سے دوسری زبان میں ترجمہ کرنا

خصوصاً نظم سے نظم میں ترجمہ کرنا نہایت دقت کا کام ہو سید کاظم علی صاحب نے اپنے زوردار دیباچے میں ان مشکلات کو اس خوبی کے ساتھ حوالہ قلم کیا ہے کہ اس کی زیادہ توضیح کی ضرورت باقی نہیں رہی۔

باوجود ان مشکلات کے سید کاظم علی صاحب کا ترجمہ قابل قدر ہو بعض رباعیوں کا ترجمہ اسقدر عمدہ اور پر مذاق ہو کہ پڑہنے والے کو اصل کا مزہ ملتا ہے۔ کاش سید صاحب اس کام کو پورا کرکے چھوڑیں تاکہ اُردو ادب میں ایک عمدہ اضافہ ہوجائے فقط

عماد الملک

## معجز بیان مولانا مولوی حبیب الرحمن صاحب شروانی
المخاطب بہ
## نواب صدر یار جنگ بہادر سابق صدر الصدور دولت آصفیہ

# مئی دواتشہ

نظم کے اقسام چہارگانہ۔ غزل۔ قصیدہ۔ مثنوی۔ رباعی میں قسم چہارم سب سے مختصر اور مشکل ہو۔ گویا اس رباعی کا مصرعہ چہارم ہے۔ غزل کے استاد سو دو سو قصیدے کے بیسیوں۔ مثنوی کے دس بیس

رباعی کے پانچ سات گذرے ہیں۔ حضرت ابوسعید ابوالخیر حکیم عمر خیام۔ مولانا سحابی نجفی۔ سرمد۔ ایک دو اور ہونگے۔

یہ مطلب نہیں کہ رباعی کہنے والے اسی قدر ہیں۔ کلام استادی میں ہے۔ شیخ علی حزیں کی رباعیوں کا حجم ایک دیوان کے برابر ہے مگر بہت شبہ ہے کہ ان میں سے چند میں بھی سحابی نجفی کے "دربائے یتیم" کی آب و تاب ہو۔

وجہ زیادہ مخفی نہیں۔ رباعی کا وزن مخصوص ہے زبان مخصوص خیال پورا ہو۔ نادر ہو۔ توحید۔ حکمت یا عشق کا نچوڑ اسمیں ہو۔ ان قیود کے ساتھ چاروں مصرعے باہم ایسے مربوط ہوں کہ ایک پھول کی چار پنکھڑیاں معلوم ہوں۔ قلم شکن یہ کہ چوتھا مصرعہ کڑی کمان کا تیر بنکر نکلے جو دل پر جا کر بیٹھے۔

خلاصہ یہ کہ ہر صنف سخن کی جان رباعی میں کھپانی پڑتی ہے۔ غزل کی تڑپ قصیدے کی متانت مثنوی کا تسلسل رباعی میں ہو۔ اس کے ساتھ رباعی کا وہ مخصوص اختصار جو میدان سخن کو تنگ کر کے اشہب قلم کی کمر توڑ دیتا ہے۔ حاصل کلام عطر سخن رباعی ہے۔

نیشاپور کے میخانہ قدیم میں ایک پیر سگدہ خیام تھا جسکے جام میں حکمت کا امتزاج ہوا۔ اس امتزاج سے نشہ دوبالا ہو کر جو رنگ لایا اوسکی جھلک

اس بادۂ شیراز میں ہے ؎

ازان افیون کہ ساقی در مئے افگند　　حریفاں را نہ سر ماند نہ دستار

ممالک ایشیا اس نشہ سے جھوم ہی رہے تھے یوروپ بھی جام اول میں بیخود ہوگیا۔ افلاطون کدۂ بلگرام کے خم نشین شوکتؔ نے اس بادۂ کہن کو تازہ روانی بخشی اور دورِ جدید سے آشنا کیا یعنی نیشاپوری شراب اردو کے کیمپ میں لنڈھائی۔ اس دور جدید سے نشہ کی رسائی دوبالا ہوگئی۔ اسی مئی دوآتشہ پر اسوقت ایک نظر ڈالنی ہے مبادا دامن صدارت پر دھبہ لگے۔ اسلئے ایک شعر اول سنا دیتا ہوں ؎

نہ من تنہا درین میخانہ مستم　　جنید و شبلی و عطار شد مست

خیام غم دنیا اور مصائب زندگی کو ساغر بادہ کی مدد سے فراموش یا گوارا کرنا چاہتا ہے۔ بے ثباتی دنیا کا نقشہ ہمہ وقت پیش نظر ہے اسلئے وہ دل لگانے کے لائق نہیں نہ اسکی مصیبتوں کا دردسر مول لیا جاسکتا ہے۔

یہانتک خیام و حافظ کی حد مشترک ہی مگر حافظ کے رنگ میں رندی و مستی کا غلبہ ہی اسلئے غزل کے رنگ میں ترنم ریز ہیں۔ خیام کے یہاں حکمت و فلسفہ کا انبار ہی اس لیئے رباعی کے وقار سے گرانبار ہیں اس گرانباری نے خود رباعی کے وقار کو بڑھا دیا اور مضمون مشکل سے مشکل تر ہوگیا۔

رباعیات خیام کا ترجمہ اردو رباعی میں معلوم نہیں کس ستم ظریف نے یہ ستم ایجاد کیا۔ اول تو اردو میں رباعی کا میدان فارسی سے بھی زیادہ تنگ ہی۔ انیس و دبیر اگلوں میں اور حالی پچھلوں میں ایسے ہوئے کہ اون کی رباعیاں مطبوع طبائع ہوئیں۔ اسپر طرہ یہ کہ خیام کی رباعیاں ترجمہ کے لئے منتخب ہوئیں اردو میں اور رنگ ہو تو ہو مگر فلسفہ کا رنگ تو ہنوز مرہون بیرنگی ہے۔ غالب نے ضرور اسپر قلم اٹھایا مگر وہاں شگفتگی و رنگینی ہر خیام کے یہاں رنگ صوفیانہ ہی اودا سی لئے ہوئے اور یہی فلسفہ کا اصلی رنگ ہے۔

لوگ ابتک یہ نہیں سمجھے ہیں کہ نظم کا ترجمہ نظم میں کیا معنی رکھتا ہے ترجمہ موزوں ہوکر نظم بے لطف نثر بنجائے یہ ظلم ہے۔ حال میں ایک ادب شناس نے غزل خسرو ترجمہ کے واسطے پیش کی۔ ترجمہ ہوا۔ موزوں ہوا مگر نہ شعر تھا نہ تغزل۔

ترجمہ نگار کو چاہیے کہ اصل کلام میں غواصی کرے در مقصود کو تہ سے نکالے۔ اپنے انداز سے سجائے اور ارباب نظر کے سامنے پیش کرے۔ جناب شوکت کے ترجمہ میں یہ مراتب ملحوظ ہیں۔ ملاحظہ ہو۔

رفتیم و زما زمانہ آشفتہ بماند ۔۔۔ باآنکہ زصد گہر یکی سفتہ نماند
افسوس کہ صد ہزار معنی دقیق ۔۔۔ از بیخردی خلق ناگفتہ بماند

خیام

مٹنے پہ بھی ہم سے خلق آشفتہ رہی
سالک گہر امید ناسفتہ رہی
جو منہ سے کہا اوسے نہ سمجھا کوئی
کہنے کی جو بات تھی وہ ناگفتہ رہی

## شوکت

"صد ہزار معنی دقیق" کے مقابلہ میں "کہنے کی جو بات تھی" ہر چند کہ لفظی ترجمہ نہو مگر ذوق سلیم کہہ اٹھیگا کہ وہی کہا جو کہنا تھا۔ دوسرے مصرعہ کا ترجمہ کیسا بے لاگ ہوگیا ہے۔ اس نکتہ کو نہ بھولنا کہ اوداسی کی لَے اصل سے ترجمہ میں بڑھ گئی ہے۔

این کوزہ چو من عاشق زاری بودہ است
در بند سر زلف نگارے بودہ است
این دستہ کہ در گردنِ او می بینی
دستیست کہ بر گردن یاری بودہ است

## خیام

غم ہجر کا میری طرح سہتا ہوگا
مئے کیسی دلکا خون بہتا ہوگا
یہ دستہ گردن صراحی بھی کبھی
ساقی کے گلے کا ہار رہتا ہوگا

## شوکت

شعر اول میں ترقی مضمون صاف عیاں ہے۔ عیاں راچہ بیان۔ "گلے کا ہار" کیا خوب محاورہ بندھ گیا۔ انگریزی ترجمہ میں یہ لطف پیدا نہوگا۔

ہر چند کہ رنگ و بوے زیباست مرا
چون لالہ رخ و چو سرو بالاست مرا
معلوم نشد کہ در طرب خانۂ خاک
نقاش من از بہر چہ آراست مرا

## خیام

شمشاد سا قد ہے پھول سا چہرا ہے
لیکن اس رنگ و بو سے حاصل کیا ہے

نقاش ازل نے اس نگارستان میں
تصویر بنا کے مجھ کو کیوں رکھا ہے

## شوکت

دونوں رباعیوں کے آخری مصرعوں کو باہم مقابل کرو "نقاش من از بہر چہ آراست مرا" "تصویر بنا کے مجھ کو کیوں رکھا ہے" تصویر کے مختلف پہلوؤں پر اوّل غور کرو پھر دیکھو گے کہ خیام کے مصرعوں میں وہ پہلو نہیں ہیں۔

ہر سبزہ کہ در کنار جوئے رستت
گوئی زلب فرشتہ خوئے رستت

ہان بر سر سبزہ پا بخواری ننہی
کان سبزہ بخاک لالہ روئے رستت

## خیام

ہیں سب لب جو میں لعل لب کے انداز
بھیگی ہیں مسیں ہوا ہے سبزہ آغاز

اے سبز قدم گیاہ مرقد کو نہ روند
اس سبزہ پہ سبزہ رنگ کرتے تھے ناز

## شوکت

ترجمے کے دوسرے مصرعہ میں "بھیگی ہیں مسیں" کیا لطف دے گیا ہے۔ کیسے پاکیزہ الفاظ مل گئے ہیں۔ خیام کے دوسرے مصرعہ میں "گوئی" اور "لب" لطف سخن کو دوبالا کر رہے ہیں۔ مگر "لب جو" کے لئے "بھیگنا" جیسا مناسب واقع ہوا ہے اور "سبزہ آغاز" نے جو دلاویزی پیدا کی ہے اوس سے کیفیت کلام بمراتب بلند ہو گئی ہے۔ ترجمہ کے اخیر کے دونوں مصرعوں میں بھی سبزہ

کی رعایت نے رباعی کو سراپا مرصع کر دیا ہے۔ اس خصوصیت میں انگریزی ترجمہ بالکل ماند ہے۔

اگر جناب شوکت سب رباعیوں کا ترجمہ کر سکے تو کچھ شبہہ نہیں کہ سرمایہ اردو میں جواہر بے بہا کا اضافہ ہوگا۔

حسرت شروانی

## رشحۂ کلک گہر سلک جناب شمس العلما نواب مولوی سید امداد امام صاحب فیلو آف مسلم یونیورسٹی

## حامدًا و مصلیًا

بسم اللہ الرحمن الرحیم

ارباب واقفیت سے پوشیدہ نہیں ہے کہ عمر خیام دولت علم سے مالا مال تھے۔ بلا گفتگو علمائے اسلام میں ان کو حکیم کا درجہ حاصل ہے۔ اہل یوروپ انہیں "ایسٹرانومر پوئٹ" اس لئے کہتے ہیں کہ علم فلکیات کے ساتھ ان میں اعلیٰ درجہ کی قابلیت شاعری فطرت کے رو سے مودعہ تھی یوں علم و فضل جو کچھ انہیں نصیب تھا اہل علم کی اطلاع

سے باہر نہیں ہے مگر عامۂ خلائق میں ان کی شہرت ان کی رباعی نگاری
کی بناپر داقع ہوئی ہے۔ کیا شک ہے کہ اس یکتائے روزگار کی رباعیاں
حسن بیان اور لطافت معنی کے اعتبار سے نہایت قابل قدر ہیں۔ اگر
قابل قدر نہ ہوتیں تو اوس وقت کے سربرآوردہ ملکوں میں اونکی اسقدر
قدر نہ ہوتی۔ جرمنی میں کون ایسا تعلیم یافتہ شخص ہے، جو خیام کی رباعیات
کی خوبیوں سے واقف نہیں ہے۔ انگلستان کا بھی یہی حال ہے
یوروپ میں خیام کے نام کے کلب قائم ہوتے گئے ہیں مختصر یہ ہے
کہ رباعیات خیام شہرت خیام کا ایک بڑا ذریعہ ہوئی ہیں۔ اہل جرمنی
نے ان کا ترجمہ اپنی زبان میں کر ڈالا ہے۔ جرمن زبان سے
ان کا ترجمہ انگریزی زبان میں فٹیز جیرلڈ صاحب FITZ
GERALD) کیا ہے۔ پھر ونفیلڈ صاحب
(WHINFIELD) کا ترجمہ جو خود فارسی سے
انگریزی میں کیا گیا ہے ایک خوش اسلوب پیرایہ رکھتا ہے مگر
نہایت جائے حسرت ہے کہ جس کلام کی اسقدر قدر یوروپ
میں ہوئی ہے اوسکی اشاعت ہندوستان میں اردو زبان کے ذریعہ
سے ابھی تک نہیں ہوئی ہے۔ بہر حال جائے شکر ہے کہ اب
رباعیات خیام کا اردو ترجمہ عنقریب نذر ناظرین ہونے کو ہے۔

اس وقت جناب شوکت صاحب بلگرامی اس دشوار کام کے انجام کی طرف بڑی مستعدی کے ساتھ توجہ فرما ہیں۔ راقم نے حال میں حضرت ممدوح کی چند مترجم رباعیوں سے مستفید ہونیکا شرف حاصل کیا ہے۔ ماشاء اللہ ترجمہ کا انداز ایسا ہی خوب ہے کہ ترجمہ ترجمہ نہیں معلوم ہوتا ہے مجھے امید ہوتی ہے کہ تمام ایسے دیار میں جہاں اردو بولی جاتی ہے خیام کی رباعیاں اردو میں ترجمہ ہوکر اصل کا لطف دکھلائینگی۔ کوئی شک نہیں کہ زبان اردو پر بڑا احسان حضرت شوکت کا ہو رہا ہے کہ ایسے مفید کام کی طرف جناب ممدوح نے اپنی توجہ مبذول فرمائی ہے۔ انشاء اللہ تھوڑے عرصہ میں حضرت کی مترجم رباعیاں ہدیۂ ناظرین ہو سکینگی۔ خانۂ احسان آباد۔

احقر الانام امداد امام عفی عنہ
فیلو آف دی مسلم یونیورسٹی

جدول رباعیات مترجم افسر الشعراء آغا شاعر دہلوی و جناب شوکت بلگرامی مرحوم و مغفور

| نمبر رباعی شوکت | نمبر رباعی آغا شاعر | نمبر رباعی شوکت | نمبر رباعی آغا شاعر |
|---|---|---|---|
| ۱ | ۴ | ۱۶ | ۲۰ |
| ۲ | | ۱۷ | ۴۷ |
| ۳ | | ۱۸ | ۴۵ |
| ۴ | | ۱۹ | |
| ۵ | ۱۲ | ۲۰ | ۳۶ |
| ۶ | | ۲۱ | |
| ۷ | | ۲۲ | ۳۷ |
| ۸ | | ۲۳ | ۷۸ |
| ۹ | ۱۹ | ۲۴ | |
| ۱۰ | ۲۵ | ۲۵ | ۷۰ |
| ۱۱ | | ۲۶ | ۳۸ |
| ۱۲ | ۲۹ | ۲۷ | ۵۶ |
| ۱۳ | ۴۸ | ۲۸ | ۱۴۹ |
| [illegible] | ۹۰ | ۲۹ | |
| [illegible] | ۱۳۷ | ۳۰ | ۱۷۲ |

